eBooksAll.Com



یار دلشاد ہون عدو پامال ۔ تیری عاشق دعا مبارک ہو

دیکھیے رنگ کا کچھہ عجب رنگ ہے

الٰہی آج کیا یہ چھا گیا رنگ ۔ ہے شاید شادیٔ استاد کا رنگ
لبِ معشوق مین بہی پانہین ہے ۔ تری شادی مین کچھہ اتنا اوڑا رنگ
کوئی افشان گلابی ہے کوئی پان ۔ جسے دیکھو تو دیکھو گے نیا رنگ
مذاقاً کہتے ہین نوشہ سے ہمدم ۔ کرو خوشیان کہ یہ ہے دوسرا رنگ
کرو تسلیم عاشق تم سا استاد ۔ یہ کہتے ہین کہ اچھا تو کہا رنگ

قطعۂ تاریخ

بنے دولہا جو سید اصغر علی ۔ دھوم شادی کی ہوگئی گھر گھر
مین کہ اک خوشہ چینِ ادنیٰ تھا ۔ مجھہ مین کچھہ بہی نہ تھا کوئی جوہر
جیسی کچھہ ہو سکے ابہی کہہ دے ۔ یہ بُری ہو اگر تو مین ہون بشر
کوئی سہرا کوئی مبارکباد ۔ لکھہ کے لایا کہ خوش ہون پڑھکر
آخر الامر فکرِ سال ہوئی ۔ اسمین بہی ناتمام تھا احقر
شعرِ آخر کا مصرع ثانی ۔ سالِ شادی بتاتا ہے یکسر
سن کوئی پوچھے تو ابہی کہدو ۔ اہلِ اخلاص شادی دیگر
۱۳ ھ

اسی سال مین حضور نواب صاحب بہادر دام اقبالہ نے اپنے والد بزرگوار حضرت یمین الدولہ بہادر بالقابہ سے بمقام بنارس ملاقات فرمائی۔ اسی سال کے آخر مین خانصاحب نیاز محمد خان کی دختر سے اللہ تعالیٰ نے خاکسار کو فرزند نرینہ عطا فرمایا۔

۱۳۰۲ھ ہجری کے آغاز مین حسب الحکم حضور نوابصاحب بہادر دام اقبالہ خاکسار نے علاوہ اپنے فرض منصبی کے ہر ایک کار مرجوعۂ سرکاری کو باحسن وجوہ انجام دیا۔ خاکسار بررفیق پروانۂ فیض کاشانۂ حضور پرنور مورخہ ہفدہم ماہ شعبان المعظم ۱۳۰۲ھ ہجری مطابق یکم ماہ جون ۱۸۸۵ء جو پیشگاہ بندگانعالی متعالی سے خاکسار کو عطا ہوا تھا چنانچہ اوسکی نقل بجنسہ دیباچۂ تاریخ ہذا مین درج ہے کاربند ہوکر مورد تفضلاتِ حضوری ہوا یعنی حضور پرنور دام اقبالہ نے کارروائی احقر العباد اصغر الافراد سے خوش ہوکر خاص اپنے نج کے کام سے اعزاز بخشا۔ بماہ اکتوبر ۱۸۹۰ء حضور والا نے نواب وسیرائے کشور ہند سے بدار الخیر اجمیر ملاقات فرمائی۔ اسی سال کے آخر مین مولف تاریخ نے حسب الحکم حضور فیض گنجور دام دولتہٗ کتابِ میلادِ شریف حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کو جسے حضور والا نے بنفس نفیس بہت کچھہ شرح وبسط کے ساتھہ تصنیف فرمایا ہے از ابتدا تا انتہا لکھی یہ کتاب کثیر الحجم ساٹھہ جزسے کچھہ زائد تر ہے اور اسکی سات جلدین ہین ہر روز متواتر بوقتِ شب ایک جلد پڑہی جاتی ہے اس کتاب میلاد شریف کی کیا تعریف کیجائے کہ قلم اسکے اوصاف سے عاجز اور زبان اسکے بیان سے قاصر ہے

eBooksAll.Com



خامہ انگشت بدندان کہ اسے کیا لکھیے ؎ ناطقہ سربگریبان کہ اسے کیا کہیے ؎ واضح ہو کہ حضور پرنور دام اقبالہ نے چند سال سے ہر ماہ ربیع الاول مین اس محفل عظیم و مجلس فخیم میلاد شریف کا التزام لازمی طور سے مقرر فرمایا ہے۔ ناظرین کو ضرور یہ خیال ہوگا کہ ہر جگہہ عموماً اس محفل کی میعاد ایک ہی وقت اور ایک ہی جلسہ پر محدود ہوا کرتی ہے نہین نہین ہرگز نہین۔ یہ محفل پاک متواتر سات روز تک بوقت شب حسن انعقاد پاتی ہے اس مین روایات عجیب و حکایات غریب معتبر و مستند طور پر علمای کرام کے مشورے سے درج کی گئی ہین اور بدلائل قاطعہ و براہین ساطعہ ثبوت ہر ایک روایت کا دیا گیا ہے حق تو یہ ہے کہ علم سیر مین یہ کتاب لاجواب ہے اور غزلیات حمد و نعت موقع بموقع حضور والاہی کی تصنیف سے چسپان کی گئی ہین جب مؤلف تاریخ نے بروفق حکم حضوری کتاب میلاد شریف کو تمام و کمال لکھکر حضور مین پیش کی پیشگاہ حضور والا سے بنظر عنایت و مزید قدردانی خلعت ہفت پارچہ و سہ صد روپیہ نقد مرحمت ہوا چنانچہ ابراہیم خان رمز خلف منشی محمد خان ٹیوڈ اکٹر دار وغہ سائر امیر گنج نے عطای خلعت خاکسار کی یہ تاریخ کہی ؎ جو خلعت دیا اپنے نواب نے ؎ فزون کرنے کو عزت آبرو ؎ کہا ہاتف غیب نے رمز سے پیے سال کہہ۔ خلعت آبرو۔ آجتک مولف خاص حضور پرنور دام اقبالہ کے نجی کے کام پر مامور ہے۔ سنہ ۱۳۱۱ ہجری مین خاکسار نے چند رسالے جدا جدا علوم و فنون مین تالیف و تصنیف کیے اونکے نام علاوہ مثلثات ادراک۔ و بانغ افکار کے یہ ہین۔ بحر الفیوض تشریح المصادر۔ تصریح القواعد۔ واحد نامہ۔ گنجینۂ نصیحت۔ کار آمد طلبا۔ منتخب التواریخ۔ گلزار آبرو۔ جوہر آبرو۔ گوہر آبرو۔ قرابادین آبرو۔ دستور المطلب۔ خلاصۃ الاخبار۔ فی ذکر الاخیار۔ علاج ہندی۔ انکے سوا اور چھوٹے چھوٹے چند رسالے ہین۔ اسی سال مین بتاریخ ہیجدہم ماہ ذی الحجہ افسوس صد افسوس میرا وہ فرزند دلبند کہ خانصاحب موصوف کی دختر کے شکم سے تولد ہوا تھا اور جس سے میرے دل کو سرور میری آنکھونکو نور میرے جسم کو طاقت میری جان کو قوت حاصل تھی رہگرای منزل ناگزیر ہوا۔ وہ جشن عشرت فرط عسرت سے بدل گیا ؎ درین حدیقہ بہار و خزان ہم آغوش است ؎ زمانہ جام بدست و جنازہ بردوش است زان پس بعد اخراج حافظ محمد یوسف میر منشی ریاست حسب الحکم بندگان عالی متعالی چند سے مولف نے کار میر منشی گری کو بانجام پونہچایا۔ بتاریخ سوم ماہ جمادی الثانی سنہ ۱۳۱۲ ہجری بخانۂ کمترین ضراعت گزین دختر فرخندہ اثر تولد ہوئی اوسکا نام سعیدہ خاتون رکھا۔ بتاریخ شانزدہم ماہ صفر المظفر سنہ ۱۳۱۳ ہجری مطابق نہم ماہ اگست سنہ ۱۸۹۵ء حضرت یمین الدولہ وزیر الملک نواب محمد علیخان بہادر صولتجنگ نے بمقام بنارس انتقال فرمایا۔ اسی ماہ و سال مین خاکسار نے تاریخ ٹونک کو کہ پہلے زبان فارسی مین لکھی تھی حسب استدعای بعض احبای صادق الوداد بزبان اردو کہ فی زماننا رائج ہے اور زبان فارسی نافہمون کے

eBooksAll.Com



دائرۂ درایت سے خارج ہے عبارت سلیس عام فہم مین لکھا۔ اسی سال مین بتاریخ نہم ماہ ربیع الاول بخانۂ خاکسار سراپا انکسار دختر نیک اختر تولد ہوئی۔ اوسکا نام زبیدہ خاتون رکھا۔ اسی ایام مین بتقریب محفل میلاد شریف حضور سرور کائنات علیہ افضل التحیات خاکسار کو خلعت فاخرہ و زر نقد سرکار والا سے مرحمت ہوا اور یہ عطای خلعت کا شیوہ بطور علی الدوام مقرر کیا گیا۔ اللہ تعالیٰ اس رئیس دریا دل کیوان منزل آبروبخش فلک رخش کو تا صدوسی سال سلامت باکرامت رکھے۔ مصرع۔ این دعا از من واز جملہ جہان آمین باد۔ بتاریخ دوازدہم ماہ صفر المظفر ۱۳۱۴؁ ہجری مطابق بست وچہارم ماہ جولائی ۱۸۹۶؁ء حسب ارشاد فیض بنیاد بندگان والاشان بزم مشاعرہ جو بمکان جناب صاحبزادہ محمد شیر علیخان صاحب بہادر منعقد ہوئی تہی اون شعرای نامی گرامی کا کلام مطروحہ پیش ازین خاکسار ترتیب وار درج تذکرہ کرکے اندراج کلام خود مین بمصداق شعر نہاسے حریفان بادہا خوردند و رفتند ؛ تہی خمخانہا کردند و رفتند۔ مقصر تہا مگر حسب ارشاد جناب صاحبزادہ صاحب بہادر موصوف بانی مشاعرہ اپنا کلام خرافات انضمام سب کے آخر مین درج تذکرہ کرتا ہے۔

## نوٹ

یونتو سوانح عمری کے لئے ایک عمر نوح درکار ہے علاوہ ازین طوالت کلام باعث سمع خراشی صغار و کبار ہے بنا بر علیہ غزل مطروحہ درج ذیل ہے۔ طفیل طبع رسا ن کشت زار مضامین مین آبیاری ترکیبات کی ریل پیل ہے۔ تصویر کی یہ صورت ہے۔ یہ صورت طبیعت ہے۔

رایگان جائے یہ ممکن نہین محنت میری
بلبے تقدیر مری واہ رے قسمت میری
صورت آئینہ تکتے ہین وہ صورت میری
قصہ دلچسپ ہے پہر اوسپہ فصاحت میری
دل مین اوس بت کے بہی گہر کر گئی الفت میری
غیر حالت ہو جو دیکہے کوئی حالت میری
کیا کہون کیا ہے ترے ہجر مین حالت میری
رنگ لائی ہے یہ شوخی طبیعت میری

ای جفادوست محبت ہے محبت میری
کرگئی دل مین جگہہ ہو نہو الفت میری
اپنے مطلب کی ہے ہشیار یہ حیرت میری
آپ آئینہ مین دیکہین جو وہ صورت میری
نقش پتہر کا بنی صاف محبت میری
صاف کلفت کا نمونہ ہوئی الفت میری
نالہ آفت ہے تو فریاد قیامت میری
شاق ہے خاطر دشمن پہ رفاقت میری

پوچہنے اپنی زبان سے ہین وہ حاجت میری
رک گئے غیر سے سنکر وہ شکایت میری
گوش دل سے نہ سنین کیون وہ حکایت میری
کہولدے حسن کی قلعی ابہی حیرت میری
یہ بہیانک ہے ترے ہجر مین صورت میری
صاف محنت کی بنی شکل محبت میری
شکل گل ہنستے ہین وہ دیکہہ کے صورت میری
کچہہ نہین یونتو بقول اونکے حقیقت میری

تو وہ رنج و الم ہے کہ ہے تربت میری
گرد دامان مصیبت ہے کدورت میری

جو ترے دل مین رہے وہ ہے کدورت میری
آئے آندہی کی طرح وہ ہے طبیعت میری

جو زمانے مین ہے افواہ وہ ہے حسن ترا
جس سے نیند آئے اونہین وہ ہے حکایت میری

جو نہ آئے تری خاطر مین وہ ہے میرا خیال
کان تک تیرے نہ پونہچے وہ ہے حالت میری

جو نہ نکلے مرے مونہ سے وہ ہے حرف مطلب
دل جو الفت مین بڑہائے وہ ہے جرات میری

اوج پر جو رہے ہر دم وہ ہے تیری تقدیر
جسپہ پژمردگی چہائے وہ ہے صورت میری

میری عادت کو پسند آگئی اونکی عادت
ایک وہ تم ہو کہ کرتے ہو شکایت میری

پانی بن بنکے برس جاتی ہے حسرت میری
آگئی اوس بت کمسن پہ طبیعت میری

جو مرے دل سے نہ نکلے وہ ہے حسرت میری
جس سے خفت ہو مجہے وہ ہے تری شرم و حیا

جو ہے افسانۂ الفت وہ ہے شہرت میری
جو مٹائے نہ مٹے وہ ہے مرا حرف وفا

جو نہ جائے مرے دل سے وہ ہے کلفت میری
جو بڑہائے نہ بڑھے وہ ہے ترا وصف دہن

لب تک آئے نہ ترے وہ ہے حکایت میری
ٹھنڈا دل غیر کا ہو وہ ہے شرارت تیری

جسکو پستی ہو میسر وہ ہے قسمت میری
صاد آنکہوں سے کرے تو وہ ہین میر فقرے

آگئی حسن طبیعت پہ طبیعت میری
کر دیا عشق نے دونونکو جہانمین رسوا

حسرت و یاس کا خاکہ ہے شبیہ میری
آبرو ہاتہہ ہے اللہ کے عزت میری

جو زمانے کی طرح بدلے وہ ہے تیرا مزاج
غیر کو جس سے ہو خفت وہ ہے غیرت میری

جو مجہے راتون جگائے وہ ہے فرقت اونکی
جو ہٹائے نہ ہٹے وہ ہے طبیعت میری

جو نہ آئے مرے لب تک وہ ہے تیرا شکوہ
جو گہٹائے نہ گہٹے وہ ہے طبیعت میری

گذرے جو وقت کے مانند وہ ہے تیرا شباب
جو پڑے بہاڑ مین وہ ہے تپ فرقت میری

ہے اومنگونپہ وہ جوبن جو پہٹا پڑتا ہے
نقش ہو دلپہ ترے وہ ہے عبارت میری

ایک وہ مین ہون کہ لاتا نہین لب تک فریاد
آپکی اب وہ حیا ہے نہ وہ غیرت میری

آبرو آپ کہر رو برو میرے ڈبو دی
عشق زندان نے بڑہائی ہے یہ عزت میری

غیرت غیر سے کچھہ غیر ہے غیرت میری
روز لیتی ہے بلائین شب فرقت میری

واہ رے بخت رسا واہ ری قسمت میری
ایک تصویر خیالی ہوئی صورت میری

مجھپہ معشوق بہی عاشق ہین ہو عاشق زار
مجھہ سے خود آنکھہ چراتی ہے مروت میری

غیر حالت ہو عبث کیون شب فرقت میری
یاس ٹکرائیگی سر پہوڑیگی حسرت میری

غیر کو خود وہ جتاتے ہین محبت میری
لب پہ رہتی ہے سدا اونکے مسی کی صورت

اپنی تاثیر مین کامل ہے محبت میری
آگئے وہم گمان دلمین تری یاد کے ساتہہ

غیر سے بڑہ کے جو پاتی ہے یہ غیرت میری
شکل دیوار بنی دل مین کدورت میری

جسم گھٹ گھٹ کے بڑہا زور نقاہت میرا
رنگ لائی ہے انکو کہا یہ شکایت میری

بیوفائی کو تری دیکھکے ای بانئ جور
بڑہکے جلوت سے بہی اب ہوگئی خلوت میری

eBooksAll.Com



خامی طبع عدو کار ہی گو اون پہ اثر
صورتِ حرف غلط مٹ گئی کلفت میری
بھول جائے ابھی سب آنکھہ لڑانا وہ شوخ
نکلی کچھہ خواب مین ہی وصل کی صورت میری
کشتۂ ناوک مژگان ستمگار ہون مین
کام آئی یہی پھوٹی ہوئی قسمت میری
ای دل زار بنے کام تو کس طرح بنے
گلشن حسن ترا بوئے محبت میری
وہ نہین آتے تو آجائے تصور اونکا
یاس سے مٹ گئی پس پس گئی حسرت میری
جوہر تیغ ستم ہی کہ تغافل اونکا

گولیان کچی نہ کھیلے گی مروت میری
ہو گیا مقدم دلدار سے مین شادی مرگ
اوسکی آنکھون مین جو آجائے مروت میری
میری الفت سے ہوا حسن کسی کا دوچند
تو وہ مشق ستم کیون نہو تربت میری
ماہ کامل کی طرح بڑہکے گھٹے مین دونون
ٹوٹی ہمت ہی تری پھوٹی ہی قسمت میری
کھینچ لائی بت عیار کو بے منت غیر
دل بہل جائیگا ٹھہر گئی طبیعت میری
ہان ہین ہان نہیں ملائیگا تو لطف آئے گا
غرض جوہر کلفت ہے کہ الفت میری

خط کے آنے سے ترے آگئی راحت دلمین
خاک مین مل گئی صد حیف مسرت میری
ای خوشا طالع بیدار زہے بخت رسا
غازۂ روی مصفا ہوئی حیرت میری
اوسنے تقدیر سے لکھا ہی مجھے خط شکست
نہ وہ صورت ہی تمہاری نہ وہ الفت میری
وہ بہار و نہ ہی یہ دوش صبا پر ہے سوار
کشش دل کا مزہ دے گئی الفت میری
آیا جب اوس مین ترے پائی حنائی کا خیال
اور بھی تمکو مزہ دیگی شکایت میری
دیتے ہین بت بھی مجھے داد سخن خوش ہوکر

آبرو ہی یہ خداداد طبیعت میری

ڈھونڈتی جسکو نظر ہی وہ ہی صورت تیری
لب تک آتی ہی نہین وہ ہی شکایت تیری
جس سے آزردہ ہوئے ہین وہ ہی ترا لطف و کرم
جسکا سر پیر نہین وہ ہی شکایت تیری
کرتی ہی حشر بپا وہ ہی مری آہ رسا
جس سے زندہ ہی مرا دل وہ ہی الفت تیری
ایکدم ایک جگہہ کب ہے ٹھہرنے دیتی
اوسپہ آئی دل ناداں ہی طبیعت تیری
نیچا آہو نے دکھایا ہی جو وہ کہتے ہین

جسکی جویا ہی طبیعت وہ ہی سیرت تیری
بیٹھتی ہی جسے حسرت وہ ہی میری قسمت
جس سے اغیار ہین خوش وہ ہی عنایت تیری
بیکسی جسپہ برستی ہی وہ ہی پاس مری
ڈھاتی ہی دم مین قیامت وہ ہی قامت تیری
ہو گیا مین ترا مہمان تو اب مان نہ مان
مجھکو بیتابی دل تجھکو شرارت تیری
لب پہ لاتا نہین ای درد تجھے شکل گلہ
اوپری دل سے بہن کرتا ہون شکایت تیری

دل سے جاتی ہی نہین وہ ہی محبت تیری
جس سے بیخود ہی زمانہ وہ ہی غفلت تیری
جو مرا یا ہی مدلل وہ ہی میرا شکوہ
شوخیان جس سے عیان ہین وہ ہی صورت تیری
مردنی چھائی ہی جسپہ وہ ہی میری صورت
ای غم عشق صنم وہ ہی حقیقت تیری
وہ جو عالم مین ہی مشہور ستمگر عیار
دلمین کہتا ہون نہان یہ ہی حفاظت تیری
داغ دل سے مرے خورشید فلک مٹ جائے

eBooksAll.Com



چاند تارا ہوا بھی دیکھ کے صورت تیری
تو بنا آئنہ اے دل تو مرا کام بنا

لائی کیا کیا ہی حرارے تپِ فرقت تیری
آئنہ دیکھ لیا سونگھ لیا پھولون کو

اے کبوتر گئی بیکار سفارت تیری
لینگے دم کوچۂ دلدار مین ہم بعدِ فنا

دیکھی جاتی نہین کمبخت مصیبت تیری

اپنی تقدیر کے لکھے کے سوا کیا سمجھون
چھا گئی اوس بتِ خود کام پہ ہیبت تیری

شکوۂ جور پہ وہ ناز سے فرماتے ہین
اوسمین صورت ہی تری انمین ہی سیرت تیری

مین نہین قفلِ دہن کو ترے جھوٹا کہتا
مجھکو رضوان یہ مبارک رہے جنت تیری

تیری توبہ دلِ بیخوار ہی کیا عہد اونکا

شکوۂ خط پہ وہ کہتے ہین کہ قسمت تیری
دل الگ جلتا ہی پھنتا ہی کلیجہ یہ جدا

نہین جاتی ارے کمبخت شکایت تیری
اوڑتی چڑیا کا بھی وان تک ہی گذر نا ممکن

کھل گئی آپ ترے سر سے حقیقت تیری
باز آ اے دل غمِ دوستِ وفا سے باز آ

بدلی آتے ہی بدل جاتی ہی نیت تیری

آبرو کہتے ہین وہ ڈوب نہ جائے لیکر
مجھکو غیرت یہ مری تجھکو یہ عزت تیری

جس رات کو یہ مشاعرہ ہوا اس شب کی صبح کو یعنی بتاریخ بستم ماہ صفر المظفر سنہ ۱۳۱۴ ہجری مطابق بست و پنجم ماہ جولائی سنہ ۱۸۹۶ء جناب صاحبزادہ محمد شیر علیخانصاحب بہادر نے بعد از کار تذکرۂ شعرا مؤلف سے یہ ارشاد فرمایا کہ پیش ازین تم نے شغل شعر و سخن یک لخت ترک کر دیا تھا اب جو حسب الحکم بندگان عالی متعالی حضور پر نور دام اقبالہ چند مشاعرون مین تمھارا غزلین کہنے کا اتفاق ہوا ہی اونہین مشاعرون کے پتہ سے اس تذکرۂ شعرا کے آخر مین لگا دینا مناسب ہے۔ خاکسار حسب ایما جناب صاحبزادہ صاحب بہادر موصوف اونہین مشاعرون کے پتے سے غزلہای مشاعرہ درج تذکرۂ شعرا کرتا ہے۔ غزلہای بزم مشاعرۂ حضرت وزیر اعظم امیر مفخم افتخار الامرا فخر الملک جناب صاحبزادہ محمد عبید اللہ خان صاحب کہ عین ساون بھادون مین منعقد ہوئی تھی یہ ہین۔

مانعِ آمدِ دلدار ہین ساون بھادون
سببِ دردِ دلِ زار ہین ساون بھادون

صورتِ دیدۂ عشاق جو ہین یہ گریان
نہین آنکھون سے گرانبار ہین ساون بھادون

ساتھ روتے ہین مرے وہ بھی تو صبحِ شبِ وصل
آجکل اونکے طرفدار ہین ساون بھادون

میری آنکھون کو ہی حسنِ نمکین کا لپکا

باعثِ فرحتِ اغیار ہین ساون بھادون
فرقتِ یار مین بیکار ہین ساون بھادون

کس ستمکش کے عزادار ہین ساون بھادون
آؤ بھی ابرِ بہاری کا تماشا کیسا

دیکھئے دو سے ہوئے چار ہین ساون بھادون
ابرِ باران سے کہین دیدۂ گریان ہین سوا

خوگرِ لذتِ دیدار ہین ساون بھادون

حجتِ عذرِ ستمگار ہین ساون بھادون
خو دمرے دیدۂ خونبار ہین ساون بھادون

پچھتے بیٹے نظر آتے ہین یہ اک تھیلی کے
دیکھو یہ دیدۂ خونبار ہین ساون بھادون

عذرِ بارش ہی وہ آتے نہین رونا ہے یہی
آنسوؤنکی مری بوچھار ہین ساون بھادون

ہجر مین دل کی لگی اس سے بھڑک جاتی ہے

eBooksAll.Com



بدلے بوندوں کے شرربار ہیں ساون بہادون
آنکھیں روتی ہیں خیال رخ گلگوں میں ترے
بستۂ رشتۂ زنار ہیں ساون بہادون
زلف شبگون تری ای یار ہی بادل کا جواب
میری آنکھوں سے نگونسار ہیں ساون بہادون
برق تلوار ہی ہر بوند ہی بوندی کی کٹار

برق کچھ مال نہیں نالۂ سوزاں کے حضور
جوش زن کیا سر گلزار ہیں ساون بہادون
کشتیٔ ابر میں کس بحر کے موتی لائے
اودھر سے دیدۂ خونبار ہیں ساون بہادون
چشم گریاں کا اثر اوس بت کافر پہ ہوا
مجھ پہ باندھے ہوئے ہتھیار ہیں ساون بہادون

چشم کے سامنے نادار ہیں ساون بہادون
الفت موی کمر میں ہیں گرفتار آنکھیں
کہ لگاتار گہربار ہیں ساون بہادون
ساونی پر ہی پڑی اوس دوپٹے سے ترے
کیا ہی بر سر کہسار ہیں ساون بہادون
آبرو رہتے ہیں یہ ایک برس تک بچھڑے

روتے مل مل کے جو ہر بار ہیں ساون بہادون

خط شبگوں سے ہمسر مشک اذفر ہو تو بیجا ہی
قیامت تیرے قامت کی برابر ہو تو بیجا ہی
محبت دلمیں رکھ شکل سویدا بوالہوس پنہاں
تمہاری گر شکایت میرے لب پر ہو تو بیجا ہی
زمین و آسمان کا ذرہ و خورشید میں بل ہی
تمہارے دلمیں اب بھی غیر کا گھر ہو تو بیجا ہی
لب رنگین جاناں سے کہاں ہی لعل کو نسبت
جو آئینہ بشکل دیدۂ تر ہو تو بیجا ہی
الا یا ایہا الساقی ادر کاساً و ناولہا

مقابل گیسوئ پیچاں کے عنبر ہو تو بیجا ہی
دم قتل عدو یارب جھپکے آنکھ قاتل کی
جو چرچا یار کی الفت کا گھر گھر ہو تو بیجا ہی
نہ پھیر نامہ بر آنکھیں الٰہی دیکھکر اوسکو
تمہارے خال سے ہمسر جو اختر ہو تو بیجا ہی
تصور چشم میگوں کا رہے دلمیں مرے ہر دم
جو ہمسنگ جواہر کوئی پتھر ہو تو بیجا ہی
لگا رکھا ہی ہمنے اوسکی خاطر آئنہ دل کا
الم میں کشتیٔ مے کا جو لنگر ہو تو بیجا ہی

لب شیریں سے تیرے بڑھ کے شکر ہو تو بیجا ہے
شکستہ فوج مژگاں کا جو لشکر ہو تو بیجا ہی
گلہ شکوہ تمہارا سب بجا ہی جو کہو ایجان
جو طوطا واں پہونچکر پہ کبوتر ہو تو بیجا ہی
تمہارے عشق میں ہم خانہ ویران ہو گئے ایجان
مۓ الفت سے گر خالی یہ ساغر ہو تو بیجا ہے
وہ آب منجمد اور یہ بحر رواں ای دل
خیال یار اسپر بھی مکدر ہو تو بیجا ہی
بجا ہی آبرو خاموش جو ہشیار رہتے ہیں

کہ اس عہد عرض میں عرض جوہر ہو تو بیجا ہی

اس غزل کی طرح نہیں دی گئی تھی صرف فرمائش پر لکھی گئی ہے لہذا ان ہر دو غزل کا رنگ جدا جدا ہے۔

غیر بھی تیری طرح ایدل ناشاد رہے
زخم ہنستے رہیں روتا ہوا جلاد رہے
نہ سہی لطف محبت ستم طنز سہی

آہ بڑہتی ہوئی چڑہتی ہوئی فریاد رہے
دل غمکش کی رعایت ستم ایجاد رہے
نہ سہی داد وفا کاوش بیداد رہے

مجھ ستمکش پہ ستم وہ ستم ایجاد رہے
لطف گھٹتا ہوا بڑہتی ہوئی بیداد رہے
عمر تیں دل کی شہید آپ سے ہو جائیں گی

eBooksAll.Com



باڑ پر کچھہ تو ترا خنجر بیداد رہے
دم فنا ہوتے رہین حسرت و ارمان ہون شہید
یاد کے بدلے جو دل مین تری بیداد رہے
دل دکھاتے تو ہو عشاق کے ای بندہ نواز
میری صورت سے وہ کمبخت ہی ناشاد رہے

دل سے جائے نہ کبھی کاوش مژگان صنم
دم سلامت ترا ای خنجر جلاد رہے
مانی نقشہ کو ترے دیکھہ کے حیران ہو جائے
سنگہہ نہ پاؤ گے کبھی یہ بھی ذرا یاد رہے
امتحان دینے مین رہ رہ گئے ایسے ویسے

رگ مین ہر دم خلش نشتر فصاد رہے
او ستمگر تجھے وین داد و فا کس منہ سے
شکل تصویر ترے سامنے بہزاد رہے
شاد ہو غیر بھی اوس بت سے نہ ملکر یارب
کچھہ تڑپ ہے اسمین بھی ہم اوستم ایجاد رہے

آبرو آیگا عزت مین کسی دن بٹہ ‖ عشق بازی نہین اچھی یہ ذرا یاد رہے

تا کجا ضبط محبت دل ناشاد رہے
صورت نکہت گل عشق مین برباد رہے
نام کو کچھہ بھی نہ بیداد کی بنیاد رہے
دیکھو آنکھون پہ وہ لکھے ہوئے دو صاد رہے
تا کجا خندہ زنی تیری رہیگی ای شوخ
ہنتو پابند بلا ہو کے بھی آزاد رہے
تیرے الطاف سے محروم ہین عاشق تیرے
جا گزین اس مین اگر یاد پریزاد رہے

شور محشر سے نکالی ہوئی فریاد رہے
تیری ہر دم جو نہ بیداد پہ بیداد رہے
وقت بیداد اگر یاد تمہین داد رہے
خاطر تنگ مین ہر وقت رہے یاد بتان
تا کجے لب پہ مرے نالہ و فریاد رہے
میری دیوانگی گر دشت و جبل مین دیکھین
نامرادای ستم ایجاد یہ ناشاد رہے
ہو امنگون پہ جوانی رہے جوبن پہ شباب

ہم گلستان جہان مین نہ کبھی شاد رہے
کیون نکلتی لب فریاد سے فریاد رہے
بیت ابرو بھی کسی کی نہ رہی اب نظری
چھوٹی بستی یہ الٰہی یونہین آباد رہے
یاد گیسو مین رہا سر و قد یار کا دھیان
قیس مجنون ہے سر پھوڑتا فرہاد رہے
جان پر یہ دل دیوانہ بلا سے کھیلے
اوج پر نام خدا حسن خداداد رہے

آبرو کہتے ہین وہ میری غزل کو سنکر ‖ کیا کہون آپ تو ہر رنگ مین اوستاد رہے

غزلہائے بزم مشاعرہ جو شمس الامرا نظام الملک جناب صاحبزادہ محمود خانصاحب بہادر تہور جنگ کے مکان پر منعقد ہوئی تھی - یہ ہین -

دل ہے خال رخ دلدار پہ آنے والا
شکل دل کسکا تصور ہے یہ آنے والا
کیون غم یار کو ہر وقت نہ دل مین رکھون
وہ وہ بے پاؤن چلا آنکھہ بتانے والا
آج ہی کل مین وہ اوٹھتا ہوا جوبن اونکا

گولی یہ سینہ سپر آپ ہے کھانے والا
المدد طالع بیدار تنگ آیا ہون
یہی مونس ہے مرا گلے زمانے والا
دل وہ چنگی سے مسل کر یاد سے بولے
کشور حسن پہ سکہ ہے بٹھانے والا

صورت ہوش مری جان ہے جانے والا
بخت خفتہ ہے مری نیند اوڑانے والا
دل مین قائل ہوا خود حال میرے ناصح
ہے یہی رمز سر دست کا پانے والا
میرے آنے کی خبر سنکے کہا دربان سے

eBooksAll.Com



اونہہ مری جانے بلاکون ہی آنے والا
چل گئی آج زبان اپنی ہی خنجر کیطرح
شعلۂ حسن یہ جہونکا ہی بجہانے والا
ای نسیم سحری ہجر مین جہونکا تیرا
شگفتہ وشہا تا ہی نہین دل کا دکہانیوالا

طشت از بام ہوئی بات وہ ہونیوالی
کٹ گیا دل ہی مین خود میر استانے والا
دلِ وارفتۂ رفتار کا حال ابتر ہے
موت کی نیند ہی عاشق کو سلانیوالا
آبرو کی تہین عزت کا ذرا دہیان رہے

دل یہ جاکر ہی رہا گو کہ تہا آنے والا
سرد مہری سے تری بندہ گئی نالے کی ہوا
ہائی آتے ہی یہ ہاتہون سے ہی جانے والا
کبہی ہوتی کسی ظالم کی نہین عمر دراز
ایسا ویسا نہین سید ہی گہرانے والا

دیکہتا ہجر بہی ہی وصل کا پانے والا
ہائی یہ دل ہی کسی شوخ پہ آنے والا
نشۂ بادۂ الفت نہو کیونکر دونا
پر وہ جوبن ہی نہین اگلے زمانے والا
نہ رہی ہائی مجہے آنکہ اوٹہانے کی جگہہ
آئینوالا ہی کوئی کوئی ہی جانے والا
شکوۂ جور پہ مجہسے وہ یہ فرماتے ہین
سرنگون آپ ہوا سر کا اوٹہانے والا
وہ سکت اگلی سی لمین ہی نہ وہ تاب و توان
پٹیان یہ ہی سید وہی ٹرہانے والا

جہیلتا رنج بہی ہی عیش اوٹہانیوالا
تیرا کوئی نہ بنا یارِ دلِ مہر طلب
پینے والا ہے کوئی کوئی پلانیوالا
مین سنون اونکی شکایت ابہی توبہ توبہ
ملگیا غیر سے وہ آنکہ ملانے والا
ایک آفت ہی بلا ہے وہ نگہہ متوالی
پہر کیا تمنے گلا اگلے زمانے والا
شکوۂ جور پہ یہ اوس بت کافر نے کہا
کیا کہون بیٹہہ گیا بوجہ اوٹہانے والا
آبرو چاہیے عزت تو نہ اوچہون سے ملو

اوئی طبیعت مری قابو سے ہی جانیوالی
تہرا کوئی نہ ہوا درد بٹانے والا
چشم بد دور ہزار دن مین ہی یہ آج ہی ایک
منہ کی خود کہا ئیگا یہ جہوٹ بنانے والا
اوسکے مقدم سے نہو کیون غم دل شادی مرگ
اک قیامت ہی وہ قد فتنے اوٹہانے والا
گر پڑا چاہِ زنخدان مین دلِ وارفتہ
لوگ ناحق مجہے کہتے ہین ستانے والا
کان سے اوکے لگا رہتا ہے گیسو شب و روز
ڈہونڈہ و معشوق کوئی اچہے گہرانے والا

روٹہے جاتے ہین بلا وجہہ وہ آنا کیسا
وہ بدل جاتے ہین نیرنگِ زمانا کیسا
وصل مین رخ پہ ہین یہ دوہری نقابین کیسی
اونکی زلفون مین ہی او بہما ہوا شانا کیسا
جب وہ ملتی ہی نہین پہر یہ حیا ہے کیسی
پہونکتی جان ہی لگی دل کی بجہانا کیسا

ہمکو دشوار ہوا دل کا لگانا کیسا
سنکے اوس بت نے مرے قصۂ الفت کو کہا
آج کہل کہیلے منہ کا یہ چہپانا کیسا
شکوۂ جور پہ وہ ناز سے فرماتے ہین
جب ملاتے نہین دل آنکہ ملانا کیسا
حالِ زارِ دلِ بیمار کو سنکر یہ کہا

وہ پلٹ جاتے ہین تقدیر کی گردش کیسی
یہ تو اک رام کہانی ہے فسانا کیسا
نہین جاتا نہین جانا مری تقدیر کا پیچ
پیشتر ہمنے کہا آپ کا مانا کیسا
گرمجوشی حسینانِ جہان کیا کہئے
ایسی حالت مین محبت کا جتانا کیسا

نام لکھہ لکھکے مرا آپ مٹاتے ہین عبث
ورنہ اوس شوخ کا گھر پر مرے آنا کیسا
میرے گھر آئین نہ وہ خانۂ دل ہین آئین
پر سمجھہ لیجئے ہے دل کا ستانا کیسا
قول تو دیجئے ہان آج سے کل ہی نزدیک
جان کا جانا ہے کیا دل کا ہی آنا کیسا
ڈالی ڈالی ہین اگر وہ تو ہین سپتے سپتے
کیا غرض اس سے کہ ہی رنگ زمانا کیسا

خود مٹا ہو جو کوئی اوسکا مٹانا کیسا
روٹھکر وہ جو چلے ہین ہوا انکا طلب
دیکھہ تو لین کہ ہے رہنے کا ٹھکانا کیسا
ہم بھلے اپنا بھلا گہہ یہ کہا قاصد سے
یہ تو ہم جانتے ہین آپ کا آنا کیسا
یاد جانا کو کہین رہنے کی تکلیف نہو
کچھہ تو ہی اون کا لگاتار یہ آنا کیسا
آپ بیتی ہی کہانی یہ نہین جگ بیتی

ہتھکنڈا ہے اثر جذب محبت کا ضرور
بولے زینا کسے کہتے ہین دلانا کیسا
آبنی جان یہ مری آپکی ہوجانسے دور
جانا کیا تونے ہمین یان نہ آنا کیسا
رہ کہین آنے کو نہ جانے کو کبھی ہم تو کہین
حسرتون نے یہ کیا دل ہین ٹھکانا کیسا
ہی غرض یار کی یاری سے نہین فعل سے کام
آبرو کو وہ ڈبوتے ہین رولانا کیسا

آگے ہمت وہ گھٹاتے ہین بڑہانا کیسا
ورنہ مرقد یہ مرے پہول چڑہانا کیسا
ناز اوٹھاتے ہین ہمین کتنے ہین قدرت سے نیاز
مثل سر پھر گیا ای وائے زمانا کیسا
اک نظر دیکھلو کٹ جائینگے لاکھون عاشق
سو سنا جاتے ہین وہ حال سُنانا کیسا
آگئی نیند اونہین وصل کی شب وائے نصیب
ل گیا بیٹھے بٹھائے یہ بہانا کیسا
آپ تو ڈوبے تھے ساتھ اپنے مجھے لے ڈوبے

مجھکو در پردہ رولاتے ہین ہنسانا کیسا
جان جائیگی کسی روز ہماری اسمین
بزم خلوت سے ابھی ہمکو اوٹھانا کیسا
میری قسمت کی طرح بدلی ہی اون کی نظر
دل لڑاوینگے ابھی آنکھہ لڑانا کیسا
وعدہ بھولا تو کیا عذر حنا بندی کا
بخت بیدار کو آتا ہے سُلانا کیسا
قصۂ غم کو مرے سنکے اوڑی انکی نیند
جانا ہے حضرت دل آپ کا آنا کیسا
آبرو لیتا ہی عزت کا بڑہانا کیسا

بعد مردن وہ چڑہاتے ہین مہیسر سہرا
بزم اغیار ہین دلدار کا جانا کیسا
عشک دل آگئی جان پر یہ مصیبت کیسی
بدلے لینا ہے یہ ہر پھر کے زمانا کیسا
کیا کہون کیا نہ کہون ہین تو کشش پنج مین ہون
یاد اوس شوخ کو ہے دل کا جلانا کیسا
مینے آنسو جو بہائے تو اوٹھے پاس سے وہ
بخت خفتہ کو بھی آتا ہی جگانا کیسا
تیری ہٹ دھرمی سے امید بجائے او بت

بہر صورت مٹے اوس بت کی صورت دیکھنے والے
سنبھل جا ای دل غمگین مصیبت دیکھنے والے
یہ کیا کہتے ہو ہم آزار سے کب جی چراتے ہین

بظاہر بے حقیقت ہین حقیقت دیکھنے والے
نگاہ شوق اتو شوق سے نظارہ بازی کر
مصیبت چاہتے ہین خود مصیبت دیکھنے والے

عیادت کو تری آئے وہ راحت دیکھنے والے
ہوئے مشہور ہم تیری بدولت دیکھنے والے
نہ مٹ جانا تو ای دل غمزۂ انداز جانان پر

eBooksAll.Com



نہ بن جاتا تو نازک و نزاکت دیکھنے والے
رخِ گلرنگ پر تل ہے کہ ہے باروت کا دانہ
قیامت تو ہا نہ اک عالم پہ قامت دیکھنے والے
خطِ شبگون کے مائل ابرؤونپر کیون دین جانین
تمہین اچھا ہی کہتے ہین قباحت دیکھنے والے
تمہاری دوستی مین ہوگئے ہین دوست تک دشمن
شرافت سے ہوئے ہین یہ شرآفت دیکھنے والے

ترے قامت کے شیدائی تری آنکھون کے متوالے
کہین اسکو نہ پہونچین مگر کرامت دیکھنے والے
چڑہا ہو تم نہ ابرو میری جا بزمِ دشمن مین
لکہین باتین بہی یہ خط کی عبارت دیکھنے والے
ہوئے زحمت کی لائق کسلئے ہم قابلِ رحمت
رقابت دیکھتے ہین اب رفاقت دیکھنے والے
نہوا ای آبرو پابوس انکی کم نگاہی سے

ہین آفت دیکھنے والے شرارت دیکھنے والے
زمین پر آرہیگا آسمان اور دل نہ کرنا لے
اشارہ اسکو سمجھین گے اشارت دیکھنے والے
برائی بہی تمہاری ہے بہلائی انکی نظرون مین
سزاوار عنا ہین کیون عنایت دیکھنے والے
شریفونکا نہ پوچھو حال کچھہ اشراف گردی ہے
کہ گر گر کے چڑہتے ہین نظرون پہ عزت دیکھنے والے

سبزہ تمہین عارض کا وکہانا بہی تو آئے
پیچون مین کبہی زلف کے شانا بہی تو آئے
آجائین بصد شوق وہ پہلو مین ہمارے
مقتل مین تمہین رنگ جمانا بہی تو آئے
مانا تری قلقل مین ہے شورِ قیامت
ان ٹھنڈی ہواؤنکو سلانا بہی تو آئے
آتا ہے تمہین آنکھہ ملانا ہی ادا سے
اس بادۂ الفت سے چکانا بہی تو آئے
دزدیدہ نگاہون سے کیون وہ مجھے دیکھین
زلفونکو تری دام بچھانا بہی تو آئے

طوطے مرے ہاتھون کے اوڑانا بہی تو آئے
یہ رنج بہی راحت ہو نہو کوئی شکایت
لیکن صفتِ دل اونہین آنا بہی تو آئے
رونے پہ مرے کیون نہون افروختہ خاطر
خوابیدہ نصیبونکا جگانا بہی تو آئے
گو قتل مین مشتاق تری تیغ ہے قاتل
ایجان جہان دل کا ملانا بہی تو آئے
کیا حاجت شمشیر موجب تیغ ادا سے
عاشق سے ذرا آنکھہ چرانا بہی تو آئے
چمکے سرِ دشمن پہ وہ شمشیرِ دو دستی

یہ کیا کہ دل اپنا ہی گرفتارِ بلا ہو
دل اونکو سلیقے سے دکہانا بہی تو آئے
سر تن سے اوڑا جاؤ مرا رنگ کی صورت
پانی مین اونہین آگ لگانا بہی تو آئے
سرد آہین وڑا دینی ہین کیون نیند ہماری
پر آپ مرے سینہ مین چھوانا بہی تو آئے
متوالی نگاہون سے مجھے دیکھنے جاؤ
بے لاگ تمہین سر کا اوڑانا بہی تو آئے
پہنسنے کے لئے طائرِ دل اپنا ہے موجود
ہاتھہ اپنے کبہی ابا زمانا بہی تو آئے

ہے رحمتِ حق آبرو جو یا ئے بہانہ — بندے کو مگر اشک بہانا بہی تو آئے

مرا جو دم ہی لینا ہے تو آجائے ادا بنکر
اوڑایا اونکی خاطر کی کدورت نے ہوا بنکر
نہو ہم سے بتو نا آشنا تم آشنا بنکر

خیالِ یار آتا ہے مصیبت تیغ قضا بنکر
رہی بعد فنا یہ صلح کل نقش وفا بنکر
لگاوو گھاٹ پہ بیڑا خدا را نا خدا بنکر

ملا کیا خاک دلکو شکلِ خاکِ نقشِ پا بنکر
شریکِ رنج ہین اغیار بہی اہلِ عزا بنکر
وہ آئی بات میری اونکے مونہہ پر گلا بنکر

eBooksAll.Com



وہ بیباکی نگہہ مین آگئی ظالم حیا بنکر
مدد ای عزت و غیرت مدد ای عصمت و عفت
خیالِ یار آیا چاہتا ہے مدعا بنکر
نہ اوٹھے اونکی آنکھونکی طرح یہ درد دل اہلا
لیا کیا آپنے کہئے تو مجھ سے بیوفا بنکر
اٹھا لیتا ہی ہاتھوں ہاتھ بڑھکر جذبۂ الفت
بگڑ جائے کہین یارب نہ یہ اپنی ہوا بنکر
یہ کس نے ظلم ڈھایا کسکو آرائش کا دھیان آیا
وہ آئے جان کی صورت گئے شکلِ قضا بنکر
ہوئے جاتے ہین پھر وہ عہد کرکے مجھ سے آزردہ
بسانِ نبض محفل مین گئے جب دور ا بنکر
مثل مشہور ہی جیسے کو تیسا کان دھر کے سن

پھرا جاتا ہی وعدہ سے زمانے کی طرح کوئی
سماتے ہین نگاہ غیر مین اب وہ حیا بنکر
تم اچھے اور وہ اچھے جنھین جھوٹی محبت ہی
مرے پہلو مین آبیٹھین جو وہ دو آشنا بنکر
مرا چلجائے فقرہ آج وہ میرے ہی گھر آئے
وہ جب پہلو سے اوٹھتے ہین مرے دستِ دعا بنکر
نہ آنے دو نگاہ دلمین تمکو ای دردِ غم و حسرت
یہ کس نے غم دیا مجکو یہ کس نے دل لیا بنکر
وفاداروں کو کیا مطلب غرض ہی بیوفاؤن سے
ہوئے جاتے ہین پھر وہ بیوفا لو باوفا بنکر
سناتے ہین جواب تلخ وہ شیرین بیانی پر
اوسی تنگی کی طرح تو بھی تو ای گوشِ وفا بن کر

برنگِ لطف بگڑی ہائی شکلِ مدعا بنکر
مرادین سب تری برآئینگی ای دل ہو مضطر
چلو جینے دو میری جان چھوٹی تو بُرا بنکر
یہ دل تو مال ہی کیا ہی یہ نقدِ جان بھی لیتا
بگڑ جائے الٰہی مدعی کا مدعا بنکر
صبا کی قاصدی پر وہ بت بدخو ہوا راضی
اگر آتے ہو تو آؤ کسی کا مُدعا بنکر
وہ آئے بھی تو کیا آئے گئے بھی تو گئے وہ کیا
جو آتے ہین تو وہ آتے ہین مرے دلمین وفا بنکر
حسینانِ جہان کٹ کٹ گئے مرتے مٹلگی دلمین
بگڑ جاتا ہی میری بات کا کیسا مزا بنکر
جو بنکر باغ مین ای آبرو وہ رشک گل آئے

برنگ بو اوڑے رنگِ چمن دم مین ہوا بنکر

غزلہائے بزمِ مشاعرہ جو صاحبزادہ محمد رفیق خانصاحب بہادر برادر حضور پرنور دام اقبالہ کے مکان پر منعقد ہوئی تھی۔

در پردہ خودنمائی کہ اونکا حجاب ہے
کیون میری سیدھی بات کا اُلٹا جواب ہے
ساقی کا ہجر باعثِ ترکِ شراب ہے
میرے غبار کی بھی تو مٹی خراب ہے
تیرا خیال دلمین ہی کالنقش فی الحجر
قلب و جگر مین پہلے ہی یان انقلاب ہی
اک مین کہ سایہ وار ترے ساتھ ساتھ ہون

تارِ نگاہِ شوخ کہ تارِ نقاب ہے
کیونکر کسی پہ رحم نہ کھانا ثواب ہے
مدت سے جامِ عیش کی مٹی خراب ہے
ہان ہان عدو سے ربط نہو گا یقین ہوا
میرا خیال دلمین تری خط بر آب ہے
قدِ سرو کا ہی جوڑ تو گل کا جواب رُخ
اک تو کہ میری شکل سے بھی اجتناب ہی

کیون بے سبب یہ مجھ پہ کسی کا عتاب ہے
کیونکر کسی غریب سے ملنا عذاب ہے
دامن بھی ہم کسی کا بچائے ہوئے ہوا
ہین ہین قسم نہ کھاؤ یہ فعلِ خراب ہے
ای چشمِ یار دیکھ نہ ٹیڑھی نگاہ سے
ہی خال انتخاب تو خط لاجواب ہے
میرا ہی سر جھکا ہی ندامت سے سر بسر

میری ہی آنکھ غیر سے ہاں بیحجاب ہے
بیشک غلط و دروغ ہمارا سوال ہے
بےوجہ رخ پہ رشکِ قمر کیوں نقاب ہے
شیریں کلامی ہوتی ہے دشمن کی بھی عزیز

اک ایک ظلم اسپہ لکھا ہے جدا جدا
بیشک بجا درست تمہارا جواب ہے
وہ اور مرا خیال سراسر خیالِ خام
کیا شان ہے اوج پہ شانِ غیاب ہے

دل کا ورق نہیں ہے یہ فردِ حساب ہے
سورج کو کیوں بناتے ہو تم چاند عید کا
وہ اور میرا ذکر اجی ذکرِ خواب ہے
ہے آبرو کہ جوہرِ اعراضِ عز و شان

آپ گھر کہ گوہرِ کرم دستیاب ہے

آئے تیرِ مژۂ یار جو ناوک ہو کر
روشنی جو گئی ہو جائیگی چمک ہو کر
درد کی ہوکے چمک دل سے جو نکلا یہ غبار
آئے ہیں دل میں مرے خنجر و ناوک ہو کر
کی تپ ہجر نے تبدیل یہ صورت میری
یہ اضافت رہے اس بیت سے منفک ہو کر
بن گئے نقشِ قدم رشکِ گلِ تر فوراً
نامبارک رہا طالع یہ مبارک ہو کر

رہ گیا دل مرے سینے میں مشبک ہو کر
منہ چھپانے لگے وہ کیوں مجھے دیکر صدمے
زینتِ دامنِ دلدار ہے پیمک ہو کر
قیمتِ بوسۂ رخ دل کے سوا اور نہیں
کیوں نہ دیکھیں وہ مری شکل بھیانک ہو کر
جا گزیں اس میں ہوئی آکے نہ صورت تیری
میرے کوچے سے جو نکلے وہ یکایک ہو کر
رنگ لایا یہ غمِ ہجر بقولِ سرکار

سوزِ دل سے اگر آجائیں گے اشک آنکھوں میں
دردِ دل پر مرے کیوں رہ گئی دستک ہو کر
تیرے ابرو کے تصور ترے مژگاں کے خیال
کر دیا طے خطِ رخسار نے بیجک ہو کر
ابروؤں نے نہ اشارے ہوں مری جان ہر دم
پردے آنکھوں کے مرے رہ گئے تو شک ہو کر
مجھ سے وہ روٹھ گئے وصل کی شب ہائے نصیب
رہ گئے سنکے مرا حال وہ بھونچک ہو کر

آبرو ہوش سنبھالو نہوا تنے بیتاب
تم تو نادان بنے جاتے ہو زیرک ہو کر

بحرِ کامل مثمن سالم - وزن - مُتَفاعِلُن مُتَفاعِلُن مُتَفاعِلُن مُتَفاعِلُن -

ترے قد سے رکھتا برابری نہیں ہے یہ سروِ چمن ذرا
جو دہن سے کرتا ہے ہمسری تو بتائے غنچہ دہن ذرا

یہ وہ کہتے مجھ سے ہیں برملا نہیں تجھ میں فہمِ سخن ذرا
کھلا اونکے کہنے سے مدعا ملا اس سے رازِ دہن ذرا

ہیں ستم و کبک کے قہقہے ہیں غضب وہ سبزے کے لہلہے
ہیں نہال باغ بھی ڈھونڈھ ہے انہیں دیکھ رشکِ چمن ذرا

لگے شاخ شاخ ہیں پھول پھل چلے بادلوں کے وہ دل کے دل
وہ چلی نسیم لے تو بھی چل مری جان سوئے چمن ذرا

تری تیغِ ناز او چٹ گئی مری کاش عمر نہ کٹ گئی
جو بڑی ہی تھی آس وہ گھٹ گئی تو دکھا دے وہ ہی چلن ذرا

جو بگڑ کے غیر گیا گیا کرو اپنی خو کو نہ تم بُرا
مری جان روگ یہ تھا کہ نہ جبیں پہ ڈالو شکن ذرا

eBooksAll.Com



مجھے لطف دید کا کیا ملے جو یہ چشم زیر مژہ رہے
کہوں کس سے قصۂ جانگزا وہی سُننے والا ہے جانتا
ہے خیالِ زلف مین یادِ خط ہین تسلیان مجھے ہر نمط
پڑہا نامہ اوس نے ہنسی خوشی ہوئی دستگیر یہ خوش خطی

نہین لیتا دم سے ہے چُھری تلے کبھی تھک کے بھی یہ ہرن ذرا
مری قدر اوسکو پھر آئے کیا نہین جسکو سنج و محن ذرا
جو ہے دہیان بھی تو ہے یہ فقط کہ مقام ہے یہ کٹھن ذرا
گئی پوچھی بات نہ علم کی کوئی کام آیا نہ فن ذرا

کہین گئے ہم اون سے یہ آبرو کبھی ہونگے آکے جو دو بدو
مریجان پھرتے ہو کو بکو نہین ٹھیک چال چلن ذرا

غضب ست اگر غضبت برو کہ بجو چرخ کہن درآ
تو ز قلب غیر زبون برابروان خستہ بدن درآ
چہ خوش ست داغ دل حزین چہ خوش ست باغ دل حزین
منگر دو راہ کہ گم شوی ز خطا گذر بختن درآ

ز رہ جفا گزرو بیا برہ وفا بسخن درآ
بخیال لف تو سر بسر ہمہ تن چو موی کمر نگر
چہ خوش ست گلشن دلکشا پئے سیر رشک چمن درآ
بگل نہ زمرد و لعل ہین شۂ ہر سہ افضل بہترین

نشاں آن بہار و بہار زا فضا این خزان و خزان فزا
تو روان روح دلم اگرچہ خیال در دل من درآ
بخط حبیب چو مائلی ز سر گلالہ اور ہی
بہ چو بخواہی قدر فزون تن تو مکن سفر ز وطن درآ

بایں کشمکش مشو آبرو گرہی فتاد چو مو بمو
ز خیال لف دو تایر آ ہمہ تن بفکر دہن درآ

غزل محفل مشاعرۂ جناب اعزاز الامرا معز الملک جناب صاحبزادہ احمد خانصاحب بہادر شوکت جنگ۔

وہ تیغ دو دم گردن بسمل کے لئے ہے
حیرت نگہ دیدۂ بسمل کے لئے ہے
کٹنے کا تو خط گردن مائل کے لئے ہے
بیچین دل اونکا ہی مرے دل کے لئے ہے
کھلا یسے وہ ہنستے ہین کہ رو دیتے ہین عاشق
لیلیٰ کی حیا پردۂ محمل کے لئے ہے
آہونکی ہوا باندہ نہ ای قیس ادب کر
پابندی اوقات تو شاغل کے لئے ہے
آئے عمل پر داغ مین اوس رخ کا تصور

وہ پرتو رخ چاندنی گھائل کے لئے ہی
بیدرد تر ادرد مرے دل کے لئے ہی
چلنے کا مزہ خنجر قاتل کے لئے ہے
میرے دل پر داغ کا ہی ذکر ہر اک جا
یہ خندۂ گل شور عنادل کے لئے ہے
غیرونکا تصور ہی ترے دلمین مریجان
یہ رخنہ گری پردۂ محمل کے لئے ہی
رشک و الم و یاس نے کیا کچھ نہین گھیرا
یہ باغ اوسی حور شمائل کے لئے ہے

تیری دم تیغ بت قاتل کے لئے ہے
آنکھوںمین مری نور ترے تل کے لئے ہے
لائی یہ حرارا طپش سوز محبت
گلدستہ یہ آرائش محفل کے لئے ہی
مجنون کی صبا ہی جو ہوا دار تو حائل
عالم مین جو حسرت ہی مرے دل لے لئے ہی
آزاد ہر اک قید تعلق سے ہی آزاد
دنیا مین جو آفت ہے مرے دل کے لئے ہی
مجنونکا بلا وجہ نہین چاک گریبان

یہ پردہ دری صاحبِ محمل کے لئے ہے
وہ کھینچکے شمشیر دو دم ناز سے بولے
بیچارہ فقط بحثِ مسائل کے لئے ہے
دیوانہ ترا قیدِ تکلف سے ہے آزاد
ہرکارہ یہ گویا خبرِ دل کے لئے ہے
اچھی ہے کہین بیخودی ای یار خودی سے
کب عقدہ کشا عقدِ انامل کے لئے ہے

بہتا دمِ خنجر کا ہے دم کیا دمِ بسمل
دو چلو یہ پانی مرے بسمل کے لئے ہے
بے یادِ رخِ یار رہا دل مرا ویران
مخصوص یہ رسمِ ادب عاقل کے لئے ہے
اوس زلف گرہ گیر مین دل کیون نہو نالان
ہشیاری یہ دیوانگی عاقل کے لئے ہے
ہمراہ نہ غیرون کے یہان لائیے تشریف

مضطر دمِ خنجر دمِ بسمل کے لئے ہے
کیا جانے بھلا مسئلۂ عشق کو واعظ
اوجڑا یہ علاقہ اسی عامل کے لئے ہے
جی پر جو گذرتی ہے زبان کہنی ہے اوسکو
آسان یہ عمل عقدۂ مشکل کے لئے ہے
ہرچند کہ ہو تیز مگر ناخنِ تدبیر
کیا حلقۂ ماتم مری محفل کے لئے ہے

ای آبرو انصاف سے ہے یان باعثِ رونق
دیوان عرش کا سایہ شہِ عادل کے لئے ہے

غزلہای بزم مشاعرہ جناب صاحبزادہ محمد احسان اللہ خان صاحب بہادر

داغ آئے ترے مائل لیکر — اوڑ گئے پھول عنادل لیکر
وان سے تسکینِ دلِ عاشق کو — قاصد آیا خطِ باطل لیکر
ہجر نے تا بعدم پونہچایا — مرکب آیا سرِ منزل لیکر
حالِ دل سنکے وہ یہ کہتے ہین — آج آپ آئے ہین نا دل لیکر
روبرو عارضِ روشن کے ترے — رہ گیا منہ مہِ کامل لیکر
تیغِ ابرو کے مقابل تو ہوا — دم مرا خنجرِ قاتل لیکر
گئے دنیا سے عدم کیجانب — عشقِ ابرو نرے گھائل لیکر
پھل ملا یہ شجرِ الفت کا — داغ دیتے ہین وہ اب دل لیکر
کہئے اس رد و بدل سے حاصل — پھیرتے کیون ہو مرا دل لیکر
دوست ہوکر وہ بنے دشمنِ جان — سیکڑون دیتے ہین دم دل لیکر

نجد سے ناقۂ لیلی ای قیس — کیا ہوا ہو گیا محمل لیکر
خالِ رخ دل کو مری لیگا ضرور — جان چھوڑیگا یہ حاصل لیکر
پھر آرائشِ روے رنگین — میری آنکھون کے لگا تل لیکر
کثرتِ اشک بھی ہے آہ کے ساتھ — رہبر آیا ہے تو قافل لیکر
آئنہ جینے دکھایا تو کہا — آ دئے ہو مرا مقابل لیکر
جان کیون لے وہ بتِ کافر دین — کیون مین ہم مرضِ سل لیکر
ناز سے آؤ مرے پہلو مین — شوق سے جاؤ مرا دل لیکر
مین وہ ہون یاد تری جان کے ساتھ — تو وہ ہے بھول گیا دل لیکر
گل تازہ یہ محبت سے کھلا — ہنس رہے ہین وہ مرا دل لیکر
مجھکو لوٹا ہے ابھی ہاتھون ہاتھ — کیون مکرتے ہو مرا دل لیکر

آبرو اب وہ اسے پھیرتے ہین — ہم کہین ڈھب سے مرین دل لیکر

## مربع مشتمل بر چہار زبان

eBooksAll.Com



برہ کی آگ نے پھونکا من تن سگرا | راشہ راشہ صنما راوڑا کلول ورکا | قیس لوقیس ٹوکنوں رس فرہنڈاں انکھا

صاف صاف ابتو ہوا اردوی معلّٰی قلمی

زبان اردو م

ہاے اوس بحر لطافت نے غضب موڑا | ہاے غم سے مرے سینے مین بنا دل ہوڑا | توڑ گیا کہ ہوا پانی کا بالکل توڑا

نہ رہی نام کو ای آبرو آنکھو نمین نمی

رخ پہ ترے زلف سیہ فام ہے | طائر دل اپنا تہ دام ہے | پھیر نا ای شوخ تری آنکھ کا | اپنے لئے گردش ایام ہے

پڑ رہے جو کرتے ہو مرا خط شوق | غیر سے کیا نامہ و پیغام ہے | منہ مین جو آئے وہ کہو ای بتو | مصر مین تلخی دشنام ہے

تیرے سوا اور پہ مرتا ہے کون | مفت کا ای یار یہ الزام ہے | غیرت یوسف ہے تو ای سیم تن | تیرا جہان بندہ بیدام ہے

پریون کا سایہ ابھی ہو جائیگا | بال نہ کہولو کہ سر شام ہے | سیب ذقن ہے تو کہین ہین انا | پستہ ہے لب آنکھ جو بادام ہے

چھائی ہے گھنگور گھٹا چار سو | رو برو جام مئی گلفام ہے | عام تخلص ہے مرا آبرو | اصغر علی خاص مرا نام ہے

آمدم بر سر مدعا۔ بفضل خدا۔ بتاریخ بست و ہفتم ماہ جولائی ۱۸۹۶ء بابو دامودر داس مہتمم خزینہ و سپرنٹنڈنٹ محکمۂ تعمیرات جو بحصول رخصت وطن مالوفہ کو گئے تھے واپس آئے۔ اسی ایام مین بشکوی صاحبزادہ محمد احسان اللہ خان صاحب فرزند ارجمند تولد ہوا اسم تاریخی محمد رشد اللہ خان رکھا گیا۔ بتاریخ بستم ماہ صفر المظفر ۱۳۱۴ھ ہجری مطابق یکم اگست ۱۸۹۶ء نواب محمد سلیمان خان بہادر اسد لکھنوی سرکار سے بعہدۂ وکالت سیہور ممتاز فرمائے گئے۔ بتاریخ بست و دوم ماہ ربیع الاول ۱۳۱۴ھ ہجری محفل میلاد شریف کا آغاز بعد احتشام ہوا پہلی محفلون سے کچھ بیشتر انتظام ہوا جو سال گذشتہ مین اس محفل مبارک کی تعریف و توصیف نوک ریز خامہ ہوئی ہے بہ نسبت اوس محفل کے اس محفل مین وہ چند سامان تزک و احتشام تصور کرنا چاہیے۔ سات روز متواتر میلاد شریف کی محفلین منعقد رہین اور ہر روز بعد اختتام ہر جلد شیرینی وغیرہ بدستور سابق بصد حسن انتظام تقسیم ہوتی رہی بعد اختتام جلد ہفتم میلاد شریف پیشگاہ حضور والا سے اشخاص مفصلۂ ذیل کو خلعت و زر نقد مرحمت ہوا آٹھوین روز زنانہ محفل میلاد شریف منعقد ہوئی اس محفل کا بند و بست سرکار والا سے عورات منتظمہ کے تفویض فرمایا گیا۔ اکثر شہر کی مسلمان عورات شریک جلسہ محفل میلاد شریف ہوئین۔ بعد اختتام میلاد شریف شیرینی بڑے انتظام کے ساتھ بمعرض تقسیم آئی۔ تفصیل اسماء جنکو پیشگاہ حضور والا سے خلعت و زر نقد عطا ہوا۔ سید سعید الدین احمد صاحب خلف اکبر فصیح الملک کپتان سید نور الدین احمد صاحب قاری شریف میلاد

eBooksAll.Com



محمد شیر علیخان افغان ملازم اردلی خاص حضوری قاری نظم میلاد شریف ۔ مولوی محمد عبد الغفار خان صاحب کاتب میلاد شریف ۔ سید اصغر علی مولف تاریخ ہذا ۔ بتاریخ نہم ماہ اگست ۱۸۹۶ء نواب محمد سلیمان بہادر راحت لکھنوی پیشگاہ حضور پرنور سے بوکالت ایجنٹی بھوپال مامور ہوکر روانہ ہوئے بتاریخ بست و دوم ماہ مذکور صاحبزادہ احمد رضا خان صاحب عرف پیارے صاحب مقام رامپور سے فائز ریاست ہذا ہوئے چونکہ صاحبزادہ صاحب سلسلۂ دامادی ریاست مین داخل ہین بنائر علیہ بجانب ریاست رسم استقبال عمل مین آئی ۔ سید ظہیر الدین نائب ناظم عدالت دیوانی شاگرد مولف خلف اصغر جناب سید زین العابدین صاحب مرحوم میر منشی ریاست مع سواران اردلی و چوبدار و ہرکارہ بنابر استقبال حد مقررہ تک گئے اور صاحبزادہ صاحب ممدوح کو شہر مین لائے بتاریخ بست و سوم ماہ مذبور سنہ صدر ایک بجے دن کے مسٹر کر صاحب بہادر پولیٹکل ایجنٹ ہاڑوتی و ٹونک فائز ریاست ہذا ہوئے بروز فائزی بوجہ یکشنبہ سلامی اتواپ سر نہوئی دوشنبہ کے روز علی الصباح سلامی اتواپ عمل مین آئی ۔ پانچ بجے دن کے حضرت وزیر اعظم امیر مکرم بالقابہ بنابر ملاقات صاحب بہادر ممدوح بنگلہ پر تشریف فرما ہوئے بتاریخ بست و ششم حضور پرنور دام اقبالہ بنابر ملاقات صاحب ایجنٹ بہادر بنگلہ پر تشریف لے گئے سرداران ریاست سے کوئی ہمرکاب نہ تھا بتاریخ بست و ہفتم ماہ مذکور سنہ صدر کنور بجے سنگہ پسر راو کیسری سنگہ استمرار دار بھونہ مع برادر خرد کیسری سنگہ سرکار مین بغرض سلام حاضر ہوئے ۔ بجے سنگہ نے پانچ روپیہ اور راو دے سنگہ نے دو روپیہ ایک شمشیر نذر کی ۔ اسی تاریخ سری مل غبیب ساہوان اجمیر واقع دوکان تیاہیڑہ حضور مین حاضر ہوئے دو روپیہ نذر کئے ۔ بتاریخ ہشتم ماہ ستمبر سنہ صدر حضور انور مع نائب صاحب بہادر بنابر ملاقات صاحب ایجنٹ بہادر بنگلہ پر تشریف لے گئے سوای نائب صاحب بہادر کے اور کوئی سردار ہمراہ نہ تھا ۔ اسی تاریخ صاحبزادہ احمد رضا خان عرف پیارے صاحب کو چار سو روپیہ بطور رخصتانہ سرکار سے عطا ہوئے ۔ صاحبزادہ صاحب رامپور کو روانہ ہوئے ۔ بتاریخ چہاردہم ماہ مذکور سنہ مذبور کامدار ریاست بوندی بغرض ملاقات صاحب ایجنٹ بہادر ریاست ہذا مین آئے نائب صاحب کے باغ کی کوٹھی مین ٹھہرائے گئے دربار سے چندی مع ہمراہیان وکیل بوندی مقرر کی گئی اور ایک چوبدار سرکاری معین کیا گیا سرکار سے ملاقات نہین ہوئی نائب صاحب سے ملاقات ہوئی بوقت رخصت ایک پگڑی اور ایک تھان ڈوریہ اور سات روپیہ نقد چوبدار کو کامدار بوندی نے دئے ۔ بتاریخ بست و ششم ماہ مذکور صاحب ایجنٹ بہادر نے جیل و شفاخانہ کو معائنہ کیا ۔ بتاریخ بست و یکم ماہ ربیع الثانی ۱۳۱۴ھ ہجری مطابق سی ام ماہ ستمبر ۱۸۹۶ء ڈاکٹر الٰہی بخش خان بہادر اجمیری کو بعہدہ گرداوری شفاخانہ جات پرگنات چھبڑہ و چھپڑاودہ و نیماہیڑہ بمشاہرہ مبلغ پانصد روپیہ سالانہ مامور فرمایا گیا ۔ بتاریخ چہارم ماہ اکتوبر صاحب ایجنٹ بہادر روانہ دیولی ہوئے ۔ بتاریخ دہم ماہ مذکور

سنہ صدر حسب درخواست راو کیسری سنگھ استمرار دار بنوتہ دربار سے تہنیت بجے سنگھ منظور فرمائی گئی سرکار والا سے خلعت دیا گیا۔
دستار یک سیسید یک دوشالہ۔ بجے سنگھ نے پانچ روپیہ نذر کئے پیشگاہ سرکار سے پروانہ دیا گیا۔ بتاریخ بست و چہارم ماہ اکتوبر سنہ صدر سرکار والا نے
دیوانخانۂ خاص مین دربار عام بغرض انتظام مردمان قحط زدہ فرمایا حاضرین دربار نے شریک ہوکر چندہ دیا بتاریخ سی ام ماہ مذکور صاحب اجنٹ
بہادر دیولی سے فائز ٹونک ہوئے۔ بتاریخ سی و یکم ماہ مذکور سنہ صدر روانہ دیولی ہوئے بتاریخ ہفتم ماہ نومبر حضور انور بغرض ملاقات
ویسرائے کشور ہند اجمیر کو روانہ ہوئے۔ بتاریخ ہشتم ماہ مذکور سری نگر علاقہ اجمیر مین ٹھہرے۔ بتاریخ نہم ماہ مذبور فائز دار الخیر اجمیر ہوئے
پیشوائی معمولی اور سلامی سر ہوئی۔ بتاریخ دہم ماہ نومبر سنہ ۱۸۹۶ء مع سرداران ہمراہی مفصلۂ ذیل بغرض استقبال ویسرائے کشور ہند
اسٹیشن پر تشریف لے گئے۔ صاحبزادہ محمد عبید اللہ خان صاحب بہادر فیروز جنگ نائب الریاست۔ صاحبزادہ محمد اسحاق خانصاحب
سطوت جنگ صاحبزادہ محمد عبد الرحیم خانصاحب بہادر مظفر جنگ۔ صاحبزادہ محمود خانصاحب بہادر تہور جنگ۔ صاحبزادہ محمد عبد الحفیظ خانصاحب
ولیعہد۔ صاحبزادہ سعادت علی خانصاحب۔ صاحبزادہ محمد عبد الرشید خانصاحب۔ صاحبزادہ عبد اللہ خانصاحب۔ صاحبزادہ محمد حنیف خانصاحب
دس بجے حضور ویسرائے کشور ہند آئے اور سب رئیسون سے ملاقات کی پھر سب اپنے اپنے خیمون پر گئے ساڑھے دس بجے دربار ویسرائے کشور ہند
کی ملاقات کو تشریف لے گئے چند منٹ ٹھہر کر ایک سو ایک اشرفی حضور والا نے ویسرائے کشور ہند کو کھڑے ہوکر نذر کی ویسرائے کشور ہند نے
نذر پر ہاتھ رکھدیا صاحب اجنٹ بہادر کے ایما سے ہر ایک سرداران ہمراہی نے ایک ایک اشرفی نذر کی ویسرائے کشور ہند نے اوپر بھی
ہاتھ رکھکر معاف فرمائی اوسی دن شام کو پانچ بجے ملاقات بازدید ویسرائے کشور ہند قرار پائی چنانچہ قریب لب شاہراہ چار سرداران مفصلۂ ذیل
بنا بر استقبال ویسرائے کشور ہند گئے۔ صاحبزادہ محمد اسحاق خان صاحب بہادر سطوت جنگ۔ صاحبزادہ محمد عبد الرحیم خان صاحب بہادر
مظفر جنگ۔ صاحبزادہ محمد عبد الحفیظ خانصاحب ولیعہد۔ صاحبزادہ محمد حنیف خانصاحب۔ پھر سرداران ہمراہی نے ایک ایک اشرفی
نذر کی وہ نذرین ہاتھ رکھکر معاف ہوئین پھر ویسرائے کشور ہند نے میو کالج اجمیر دیکھکر انعام دیا سرکار والا بارہ بجے دن کے ملاقات
کرکے درگاہ مین گئے خدام وغیرہ کو مبلغ سہ صد و ہشتاد و پنج روپیہ انعام دیا۔ بتاریخ چہاردہم ماہ نومبر سنہ صدر سرکار دار الخیر اجمیر سے
روانہ ہوکر فائز ٹونک ہوئے سلامی توپ عمل مین آئی۔ بتاریخ بست و چہارم ماہ مذکور سنہ مذبور صاحب اجنٹ بہادر وارد ٹونک
ہوئے۔ پیشوائی نہین ہوئی گیارہ فیر سلامی کے سر ہوئے۔ بتاریخ بست و ششم ماہ نومبر سنہ صدر سرکار والا بنا بر ملاقات صاحب اجنٹ
بہادر بنگلہ پر تشریف لے گئے۔ بتاریخ بست و ہفتم ماہ نومبر سنہ صدر صاحب اجنٹ بہادر جانب موضع بروفی گئے۔ بتاریخ ہفتم ماہ دسمبر
سنہ مذبور واپس ٹونک آئے۔ بتاریخ دہم ماہ دسمبر سنہ صدر صاحب اجنٹ بہادر بنا بر ملاقات سرکار والا نظر باغ مین تشریف لائے

eBooksAll.Com



اسی سونر بلا و جیپور بمبئی کو تشریف لے گئے۔ بتاریخ بست و چہارم ماہ دسمبر سرکار والا بتقریب شکار موضع دیوان کو تشریف لے گئے دیوان سے بھورکھو و محمد گڈہ ہوتے ہوئے علیگڈہ کو تشریف فرما ہوئے۔ بتاریخ یکم ماہ جنوری ۱۸۹۷ء واپس ٹونک تشریف لائے۔ بتاریخ سوم ماہ جنوری صاحب اجنٹ بہادر مع یک یورپین کے دیولی سے فائز ٹونک ہوئے۔ بتاریخ چہارم ماہ مذکور سنہ صدر صاحب اجنٹ بہادر مع یورپین سرکار کی ملاقات کو نظر باغ مین تشریف لائے۔ بتاریخ ہفتم ماہ جنوری سنہ صدر آٹھ بجے صبح کے بتقریب دورہ صاحب اجنٹ بہادر پڑاوہ علاقۂ ریاست ٹونک کو تشریف لے گئے۔ بتاریخ چہارم ماہ مئی ۱۸۹۷ء صاحب اجنٹ بہادر دیولی سے فائز ٹونک ہوئے بتاریخ نہم ماہ مذکور سنہ صدر سرکار والا مع نائب صاحب بہادر بنگلہ پر بنا بر ملاقات صاحب اجنٹ بہادر تشریف لے گئے۔ بتاریخ ہفتدھم ماہ مذکور صاحب اجنٹ بہادر واسطے ملاقات دربار کے نظر باغ مین تشریف لائے سوای نائب صاحب بہادر کے اور کوئی سردار نہ تھا۔ بتاریخ بست و سوم ماہ مذبور سنہ صدر صاحب اجنٹ بہادر دیولی کو تشریف لے گئے بتاریخ بست و چہارم ماہ مذکور جشن سالگرہ ملکۂ معظمہ بمعرض وقوع آیا دربار معمولی ہوکر برخاست ہوا۔ بتاریخ بست و پنجم ماہ مئی سنہ صدر جشن سالگرہ حضور انور دام اقبالہ بصد تزک و احتشام بمعرض ظہور آیا دربار ہوکر برخاست ہوا رسوم معمولی ادا ہوئین۔ بتاریخ سی ام ماہ مئی سنہ صدر صاحب اجنٹ بہادر دیولی سے فائز ٹونک ہوئے آخر ۱۳۱۴ھ ہجری مین مسیح الدولہ اعجاز الملک سلطان الشعرا مولوی حکیم محمد سلطان محمود خان بہادر مظفر جنگ نے انتقال کیا۔ اسی سال مین ملک الشعرا لسان الملک سید حافظ محمد حسین صاحب بسمل نے اس جہان فانی سے ملک جاودانی انتقال کیا۔ بتاریخ دوازدہم ماہ جون سنہ صدر حضور انور مع نائب صاحب بہادر بنا بر ملاقات صاحب اجنٹ بہادر بنگلہ پر تشریف لے گئے بتاریخ پانزدہم ماہ مذکور صاحب اجنٹ بہادر دیولی تشریف لے گئے۔ بتاریخ بیجدہم ماہ مذبور سنہ صدر راؤ تارسنگہ جاگیردار دونگاری جو بغرض تیرتھ گئے تھے وارد ٹونک ہوئے باغ رامانند بال چند مین ٹھہرے حضور مین اطلاع ہونے پر ایک بگھی بہ کیوا سطے تعین کی گئی او ربہ خندی دی گئی۔ بتاریخ نوزدہم ماہ مذکور سنہ صدر سید سعید الدین احمد صاحب تحصیلداری قصبہ ڈونگلہ پرگنہ نیمانہیڑہ پر مقرر ہوئے بتاریخ بست و دوم ماہ مرقوم الصدر سنہ صدر احمد اللہ خان خلف فیض اللہ خان ابن عبد اللہ خان ملازم جودھپور دیولی سے فائز ٹونک ہوئے فیروز باغ کی کوٹھی مین ٹھہرائے گئے چونکہ عبد اللہ خان مرحوم جد احمد اللہ خان کا مکان عسکر فیروزی مین ہی خان مذکور فیروز باغ سے اپنے مکان پر جاکر فروکش ہوئے ریاست سے ایک بگھی اور دو فراش مقرر ہوگئے اور دو وقتہ کھانا باورچیخانہ سے مقرر ہوگیا اور سامان پلنگ وغیرہ توشک خانہ سرکاری سے بھیجا گیا۔ اسی تاریخ

eBooksAll.Com



جشن جوبلی ملکہ معظمہ ہوا حسب معمول دربار وغیرہ ہو کر برخاست ہوا تاریخ بست سوم ماہ مسطور احمد اللہ خان سلام کو پیشگاہ حضور مین حاضر ہوئے سات روپیہ نذر کئے اور دو روپیہ اونکے بھائی محمد سعید خان نے نذر کئے جو قبول ہوئے سرکار نے تعظیم دی اوراسی تاریخ مہاراجہ اونکار سنگہ جاگیردار دونگاری سرکار مین بغرض سلام آئے سرکار نے سرو قد تعظیم دی مہاراجہ نے ایک اشرفی نذر کی اور پانچ روپیہ نچھاور کئے سرکار والا نے وقت رخصت سرو قد تعظیم دی۔ تاریخ بست و چہارم ماہ جون سنہ صدر احمد اللہ خان بغرض رخصت حاضر دربار ہوئے سرکار سے ایک تانگہ عنایت فرمایا گیا اور بوقت روانگی خان مذکور نے ملازمان سرکاری کو حسب تفصیل ذیل انعام دیا خواصان چوبدار پہرہ پولیس چپراسی کہار کوچبان فیلبان۔ تاریخ چہارم ماہ جولائی سنہ صدر مہاراجہ اونکار سنگہ کو سرکار والا سے خلعت بدست حافظ محمد یوسف جمعدار بھیجا گیا۔ مہاراجہ ہمراہیان چاراسم اسپ یک گردنی اسپ مہاراجہ دونگاری نے وقت رخصت ہرکاران و کہاران وغیرہ کو ۵ چہورشاہی انعام دئے۔ تاریخ چہارم ماہ ستمبر ۱۸۹۷ء صاحب اجنٹ بہادر دیولی سے ٹونک آئے۔ تاریخ ہشتم ماہ مذکور سنہ صدر حضور انور مع نائب صاحب بہادر بنگلہ پر بغرض ملاقات صاحب بہادر تشریف لے گئے بعد ملاقات وہان سے بغرض تقسیم پارچہ محتاجان ساہوان متہرا کی کوٹھی پر مع صاحب اجنٹ بہادر تشریف لائے بعد تقسیم پارچہ حضور انور واپس نظر باغ آئے اور صاحب بہادر بنگلہ پر گئے۔ تاریخ چہاردہم ماہ ستمبر سنہ صدر صاحب اجنٹ بہادر بنا بر ملاقات حضور انور نظر باغ مین تشریف لائے۔ تاریخ نوزدہم ستمبر صاحب اجنٹ بہادر جیپور گئے جیپور مین دو روز قیام کر کے پھر واپس آئے حضور نواب صاحب بہادر مع نائب صاحب بہادر بنا بر ملاقات بنگلہ پر تشریف لے گئے۔ تاریخ بست و چہارم ماہ ستمبر صاحب اجنٹ بہادر دیولی گئے۔ تاریخ دوم ماہ اکتوبر سنہ مذکور صاحب اجنٹ بہادر دیولی سے واپس آئے۔ تاریخ سوم اکتوبر صاحب بہادر بنا بر ملاقات حضور انور نظر باغ مین تشریف لائے تخلیہ رہا۔ تاریخ دہم اکتوبر سنہ مذکور صاحب اجنٹ بہادر دیولی کو روانہ ہوئے۔ تاریخ شانزدہم ماہ نومبر صاحب اجنٹ بہادر دیولی سے فائز ٹونک ہوئے تاریخ ہیجدہم ماہ مذکور حضور انور بنگلہ پر صاحب اجنٹ بہادر کی ملاقات کو تشریف لے گئے۔ تاریخ یکم محرم الحرام ۱۳۱۵ ہجری روز پنجشنبہ مولوی احمد نور خان صاحب خوشنویس عربی ساکن رامپور نے اس جہان بے بنیاد سے کوچ کیا غفر لہ مادہ تاریخ وفات ہے ۱۳۱۵ھ تاریخ ہفتم ماہ صفر ۱۳۱۵ ہجری صاحبزادہ محمد ادریس خان خلف اکبر صاحبزادہ محمد ایوب خان صاحب صابر نے اس جہان فانی سے رحلت کی۔ بماہ جمادی الثانی ۱۳۱۵ ہجری صاحبزادہ امیر احمد خان خلف صاحبزادہ بخشی صالح محمد خان نے انتقال کیا۔ اسی ماہ و سال مین صاحبزادہ امداد احمد خان خلف صاحبزادہ محمد غلام قادر خان مرحوم رہگرائے منزل ناگزیر ہوئے اسی سال مین

eBooksAll.Com



صاحبزادہ محمد عبدالقیوم خان خلف صاحبزادہ عبداللہ خان صاحب نبہلی نے اس جہان فانی سے بملک جاودانی انتقال کیا۔
بتاریخ شانزدہم ماہ شعبان المعظم ۱۳۱۴ھ مولوی محمد حسن خانصاحب خلف الصدق بیان خان رسالہ دار مرحوم نے بامراض چند
در چند انتقال کیا۔ اسی سال مین بمشکوی صاحبزادہ عبدالمجید خان خلف صاحبزادہ عبدالحمید خانصاحب فرزند تولد ہوا قطعہ تاریخ
ولادت باسعادت یہ ہے ؎ گشت مولود چو فرزند ہمایون اقبال ؏ ساعتے بود حمید و خوش و بد نیک زمان
فکر تاریخ جو کردم آبرو از چرخ بربن ؏ ملہم غیب بگفت ۔ اختر امید جہان ۱۳۱۵ھ ۔ اسی سال مین صاحبزادہ محمد خانصاحب
حضور ریکے ماموں نے موضع کلا ...ج مین باغ نو احداث فرمایا چنانچہ محمد ابراہیم خان رقم نے یہ قطعہ تاریخ بصنعت بلیغ جسکے اعداد
سے سمت بکرمی ظاہر ہوتے ہین لکھا ؎

| | |
|---|---|
| چون محمد خان بہادر افسر اعلیٰ بساخت | گلشن نوغیرت باغ ارم رشک بہار |
| ہاتفے گفتا بمن ای رمز در صنع بلیغ | از پئے تاریخ سالش ۔ باغ گفتم یادگار |

حروف مادہ    ب   ا   غ

اعداد حروف مادہ بلفظوں مین   دو   یک   ہزار

اعداد بالا کے عدد پہر لفظون مین ۔ چہار ۔ شش ۔ دہ ۔ بست ۔ پنج ۔ ہفت ۔ یک ۔ دو صد

حروف بالا کے عدد ہندسوں مین ۔ ۲۰۹ ۔ ۶۰۰ ۔ ۹ ۔ ۴۶۲ ۔ ۵۵ ۔ ۴۸۵ ۔ ۳۰ ۔ ۱۰۴

کل میزان ۔   سمت ۱۹۵۴ بکرمی ۔

۱۳۱۵ھ ہجری مین جو بعہدہ وکالت نواب محمد سلیمان خان اسد لکھنوی واقع چھاونی سیہور خرابی مقدمہ محمود خان نہالداد
وقتولی پھنسا یا گری ڈاکو ساکن موضع محمود اعلاقہ کورداوئی ۔ نیو مارچ صاحب بہادر اجنٹ ریاست بھوپال کے ذہن مین یہ
بات سماگئی کہ محمود خان تھانہ دار ضرور مرتکب خطا ہے بعد ازان تحریرات مرۃ بعد اخریٰ وکیل صاحب موصوف حسب اجازت
جناب وزارت مآب بہادر بالقابہ بخیال درستی و تدبیر مقدمہ مذکور بالا صدر عالیقدر مین تشریف لائے ۔ لیکن اتفاقات تقدیر و
شدنی امر اسکو کہتے ہین کہ فیما بین راے حضرت وزیر اعظم بہادر و وکیل صاحب کے اختلاف واقع ہوا اور بر سر دربار
کچھ گفتگو تیز رنجش امیز آگئی کہ جسکی وجہ سے جناب نائب صاحب بہادر کو بھی ملال گذرا اور وکیل صاحب نے مقام وکالت پر
جانے سے انکار کیا ۔ مگر اسکے دوسرے روز حسب ایمای حضور نواب صاحب بہادر وکیل صاحب کو بمصداق الامر فوق الادب

eBooksAll.Com



سیہور جانا ہی پڑا بعد ازان بحکم سرکار والا افتخار الشعرا اعتبار الملک وکیل اپیل مقدمۂ مذکور مامور فرمائے گئے اور نسبت وکیل صاحب سیہور حکم بندگان عالی یون صادر ہوا کہ بمقدمۂ مرقوم الصدر شریک سید افتخار حسین رہین چنانچہ وکیل صاحب بموجب حکم حضور انور دام اقبالہٗ بتاریخ سوم ماہ مئی سنہ ۱۸۹۷ء مطابق دہم ذی الحجہ سنہ ۱۳۱۵ ہجری بروز عید الاضحیٰ فائز اندور ہوئے اور تا امکان ہر امر مین سید افتخار حسین کو مدد دی اور ہنگام ملاقات کالون صاحب بہادر کہ حسب منظوری نواب صاحب بہادر با جرأت اپیل مقدمہ مذکور اٹھارہ ہزار روپیہ پر مامور ہو کر اندور آئے تھے خلاصۂ کیفیت مقدمۂ تھانہ دار ذہن نشین کی اللہ تعالیٰ کے فضل سے فتحیابی و سرسبزی اپیل بمعرض ظہور آئی بعد ازان وکیل صاحب بعد رہائی محمود خان تھانہ دار وغیرہ بخیال وجوہات چند در چند و بخدمت حضرت وزیر اعظم اطلاع ویکر سیہور سے ٹونک مین آگئے اور سید حیدر حسین صاحب وکیل سیہور مقرر ہوئے۔ لیکن حضور انور دام اقبالہ نے از راہ قدر دانی و قدیم نوازی وکیل صاحبکو ٹھہرالیا اور یہ وعدہ فرمایا کہ ۱۸۹۸ء مین جو انکے بطور مشاہرہ مبلغ چالیس روپیہ جیب خاص سے مامور ہوئے تھے بدستور سابق مقرر ہو جائینگے۔ وکیل صاحب خاص متعہد و متوسل حضور والا ہین۔ بتاریخ بستم ماہ رجب المرجب سنہ ۱۳۱۵ ہجری مطابق پانزدہم ماہ دسمبر سنہ ۱۸۹۷ء سید افتخار حسین صاحب مضطر کو حضور انور سے خطاب مفصلۂ ذیل عطا ہوا اور حضور والا نے براہ قدر دانی و قدر افزائی حضرت مضطر کو اپنا مشیر شعر و سخن قرار دیا چنانچہ نقل پروانۂ حضوری بجنسہٖ درج ذیل ہے۔ سیادت و شرافت انتساب فضائل و شمائل مآب سید افتخار حسین بعافیت باشند۔ بعد سلام مسنون واضح باد۔ چونکہ بوادیہ حسن لیاقت و سخن گوئی تمہاری کے حضور بدولت شعر و سخن مین تم سے مشورہ فرماتے ہین لہٰذا از راہ مزید مراحم و تفضلات و بنظر قدر افزائی و توجہات بخطاب (افتخار الشعرا اعتبار الملک) تمکو معزز و ممتاز فرمایا جاتا ہے چاہئے کہ پروانۂ ہذا کو سنداً اپنے پاس رکھو فقط بستم ماہ رجب المرجب سنہ ۱۳۱۵ ہجری مطابق پانزدہم ماہ دسمبر سنہ ۱۸۹۷ء بموجب حکم حضور دام اقبالہ زبانی شمس الامرا انتظام الملک صاحبزادہ محمود خان بہادر تہور جنگ بقلم فیض احمد ناظم دفتر دار الانشاء حضوری دربار ٹونک۔ بتاریخ بست و دوم دسمبر سنہ ۱۸۹۷ء صاحب اجنٹ بہادر حضور کی ملاقات کو نظر باغ مین آئے اور اسی تاریخ براہ جیپور سرونج کو صاحب اجنٹ بہادر قریب بارہ بجے کے روانہ ہوئے۔ اور اسی تاریخ کلو چوبدار و کلیان بخش سپاہی مع خریطۂ رئیس الور بطلب حضور انور بتقریب شادی رئیس فائز ٹونک ہوئے چندی یومیہ ریاست سے مقرر ہوئی پھر خریطہ جوابی دیکر رخصت کیا گیا۔ ہنگام رخصت سرکار سے یہ خلعت دیا گیا ؏۵ ہ۔

| بنام کلو چوبدار ؏ | | | بنام کلیان بخش سپاہی ؏ | | |
|---|---|---|---|---|---|
| دستار یک | سپید یک | نقد | دستار یک | دوپٹہ یک | نقد |
| ؏ | ؏ | ؏ | ؏ | ؏ | ؏ |

